علیہ وسلم کا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ کہنا یا ھَلْ کُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا کہنا اور انبیار کا اِنْ نَّحْنُ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ کہنا اپنی ذات کے واسطے تواضعاً جائز ہے۔ لیکن ہم اُمتیوں کو انبیار علیہم السلام کی شان میں خصوصاً نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی شان میں اپنی مثل بشر کہنا توہین انبیار میں گرفتار ہونا ہے۔ اور سنتِ ابلیسی کے پیرو ہونا ہے۔ کیونکہ سب مخلوق سے پہلے شیطان نے آدم علیہ السلام کو لفظ بشر استعمال کیا۔ قَالَ یٰۤاِبْلِیْسُ مَالَکَ اَلَّا تَکُوْنَ مَعَ السّٰجِدِیْنَ اے ابلیس تجھے کیا ہوا۔ تُونے سجدہ کرنے والوں کا ساتھ نہ دیا یعنی سجدہ نہ کیا۔ تو اُس نے جواب دیا را) لَمْ اَکُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ میرے لئے یہ لائق نہیں ہے کہ میں ایسے بشر کو سجدہ کروں جس کو تُو نے کیچڑ بجتے ہوئے سے پیدا کیا۔ ان کلمات سے ابلیس نے آدم علیہ السلام کی ڈبل توہین کی۔ آپ کو بشر کہا پھر خاکی کہا جب اُس نے یہ الفاظ آدم علیہ السلام کی نسبت استعمال کئے۔ حالانکہ نقل الفاظ خداوندی تھی۔ لیکن اللہ تعالےٰ نے فرمایا فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِیْمٌ وَّاِنَّ عَلَیْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰى یَوْمِ الدِّیْنِ۔ تو نکل جا اُس (جنت) سے تو مردود ہے اور بلاشک تجھ پر قیامت تک لعنت ہے۔

شیطان نے جب اس حکم خداوندی کو سُنا تو عذر نہ کرسکا کہ میں نے تیری بیان کردہ حقیقت کو دہرایا ہے۔ تُو نے بھی تو اِنِّیْ خَالِقٌۢ بَشَرًا کہا تھا۔ میں نے کہدیا تو کیا ہوا وہ سمجھ چکا تھا۔ کہ یہ الفاظ شانِ خداوندی کے لائق تھے۔ میرا کہنا گستاخی ہے۔ اور اسی گستاخی پر اڑا رہا۔ ایسے ہی تم بھی یہی الفاظ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی گستاخی میں استعمال کرکے لعنت کا طوق پہن کر اُلٹے دلائل پیش کرتے ہو۔

۱۴ قرآن کریم میں کئی مقام پر اللہ تعالےٰ نے ذکر فرمایا۔ کہ کفار اپنے زمانہ کے انبیار پر مثل بشر کہتے آئے۔ تمام قرآن کریم میں یہ ثابت نہیں کہ کسی اُمتی نے بھی اپنے نبی علیہ السلام کو بشر کا خطاب کیا ہو۔ نوح علیہ السلام کی قوم کے سرداروں نے کہا۔

قُلْ لَوْ اِنَّمَا هُوَ بَشَرٌ مِّثْلُنَا اے لوگو تم کہا کرو کہ حضور علیہ السلام ہم جیسے بشر ہیں۔ بلکہ قل میں اس جانب اشارہ ہے کہ بشر وغیرہ کلمات تم کہہ دو ہم تو نہ کہیں گے۔ ہم تو فرمائیں گے۔ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا وَّ دَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ہم تو فرمائیں گے یٰۤاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ یٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ وغیرہ ہم تو آپ کی شان بڑھائیں گے آپ انکسارًا یہ فرما سکتے ہیں۔ نیز اس آیت میں کفار سے خطاب ہے چونکہ ہر چیز اپنی غیر جنس سے نفرت کرتی ہے لہٰذا فرمایا گیا کہ اے کفار تم مجھ سے گھبراؤ نہیں میں تمہاری جنس سے ہوں یعنی بشر ہوں۔ شکاری جانوروں کی سی آواز نکال کر شکار کرتا ہے۔ اس سے کفار کو اپنی طرف مائل کرنا مقصود ہے اگر دیوبندی بھی کفار میں سے ہی ہیں تو ان سے بھی یہ خطاب ہو سکتا ہے ہم مسلمانوں سے فرمایا گیا اَيُّكُمْ مِثْلِيْ۔ طوطے کے سامنے آئینہ رکھ کر اور خود آئینہ کے پیچھے کھڑے ہو کر بولتے ہیں تاکہ طوطا اپنا عکس آئینہ میں دیکھ کر سمجھے کہ یہ میرے جنس کی آواز ہے انبیائے کرام رب کا آئینہ ہیں آواز و زبان ان کی ہوتی ہے اور کلام رب کا۔ گفت من آئینہ مصقول دوست۔ یہ عکس کا لحاظ ہے دوسرے اس طرح کہ مِثْلُكُمْ پر آیت ختم نہ ہوئی بلکہ آگے ارشاد ہے يُوْحٰۤى اِلَيَّ۔ يُوْحٰۤى اِلَيَّ کی قید ایسی ہے جیسے ہم کہیں کہ زید دیگر حیوانات کی طرح حیوان ہے مگر ناطق ہے تو ناطق کی قید نے زید اور دیگر حیوانات میں ذاتی فرق پیدا کر دیا کہ اس قید سے زید تو اشرف المخلوقات انسان ہوا۔ اور دوسرے حیوانات اور شئے اسی طرح وحی کی صفت نے نبی اور امتی میں بہت بڑا فرق بنا دیا۔ حیوان اور انسان میں صرف ایک درجہ کا فرق ہے مگر بشریت اور شان مصطفوی میں ۲۷ درجہ فرق ہے اولاً محض بشر پھر شہید پھر متقی پھر ولی پھر ابدال پھر اوتاد پھر قطب پھر غوث پھر غوث الاعظم پھر تابعی پھر صحابی پھر مہاجر پھر صدیق پھر نبی پھر رحمۃ للعالمین وغیرہ یہ ۲۷ مراتب کا اجمالی ذکر ہے۔ تفصیل دیکھنا ہو تو ہماری کتاب شان حبیب الرحمان میں ملاحظہ کرو۔ تو عام بشر اور مصطفیٰ علیہ السلام میں شرکت کیسی!؟ شرکت تو ایسی بھی نہیں جیسی کہ جنس عالی یا کسی عرض عام کے افراد کو انسان سے ہے یہ تو ایسا ہوا کہ کوئی کہے اللہ ہماری طرح موجود ہے۔ اللہ ہماری طرح سمیع و بصیر ہے کیونکہ کلمہ موجود و علیم ہر جگہ بولا جاتا ہے؟ جس طرح ہماری موجودیت اور رب کی موجودیت میں کوئی نسبت ہی نہیں۔ ایسے ہی ہماری بشریت اور محبوب علیہ السلام کی بشریت میں کوئی نسبت نہیں سے مولانا مثنوی میں فرماتے ہیں۔

اے ہزاراں جبرئیل اندر بشر     بہر حق سوئے غریباں یک نظر

حضور علیہ السلام کی بشریت ہزار ہا جبریلی حیثیت سے اعلیٰ ہے۔



اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت الشاہ مولانا احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن کے ارشادات کا مجموعہ

مسمّٰی بنام تاریخی

# الملفوظ ۱۳۳۸ھ

معروف بہ

# ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

(مع تخریج و تسہیل)

(حصہ اوّل)


مؤلف: شہزادۂ اعلیٰ حضرت تاجدار اہلسنت مفتیٔ اعظم ہند حضرت علامہ مولانا

## محمد مصطفٰے رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن









پیشکش: مجلس المدینۃ العلمیہ (دعوت اسلامی) شعبۂ کُتُبِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

مکتبۃ المدینہ

فیضان مدینہ محلہ سوداگران پرانی سبزی منڈی، باب المدینہ کراچی، پاکستان

فون: 4921389-93/4126999 فیکس: 4125858

SC1286

# سب سے پہلے کس چیز کو پیدا کیا گیا؟

مولانا عبدُ الحکیم صاحب صِدّیقی میرٹھی (علیہ رحمۃ اللہ القوی) حاضرِ خدمت تھے انہوں نے

**عرض** کی: حُضُور سب سے پہلے کیا چیز پیدا فرمائی گئی؟

**ارشاد**: حدیث میں ارشاد فرمایا:

یَاجَابِرُ اِنَّ اللّٰہَ قَدْخَلَقَ قَبْلَ الْاَشْیَاءِ نُوْرَ نَبِیِّکَ مِنْ نُوْرِہٖ (کشف الخفاء، ج ۱، تحت الحدیث ۸۲۶، ص ۲۳۷)

اے جابر بے شک **اللہ** سُبْحَانَہٗ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نُور اپنے نُور سے پیدا فرمایا۔

**عرض**: حضور میری مُراد دُنیا کی ہر چیز سے پہلے سے ہے۔

**ارشاد**: ربُّ الْعِزَّت تَبَارَکَ وَتَعَالیٰ نے چار روز میں آسمان اور دو دن میں زمین (بنائی)۔ یک شنبہ تا چہار شنبہ (یعنی اتوار تا بدھ) آسمان، و پنجشنبہ (یعنی جمعرات) تا جمعہ زمین نیز اس جمعہ میں بَیْنَ الْعَصْرِ وَالْمَغْرِب (یعنی عصر و مغرب کے درمیان) آدم عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلَیْھِمُ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام کو پیدا فرمایا۔ [1]

[1]: اس جواب میں اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ ربّ العزت نے دو باتیں ارشاد فرمائیں (ایک) آسمان کا زمین سے پہلے پیدا ہونا اور (دوسرا) 4 دن میں آسمان اور 2 دن میں زمین کا پیدا ہونا۔

**آسمان کا زمین سے پہلے پیدا ہونا**: قرآن پاک کی چار آیات میں زمین و آسمان کی تخلیق کا ذکر ہے۔

قُلْ اَئِنَّکُمْ لَتَکْفُرُوْنَ بِالَّذِیْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِیْ یَوْمَیْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَہٗ اَنْدَادًا ؕ ذٰلِکَ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ (پ ۲۴، حٰم السجدۃ: ۹)

ترجمۂ کنزالایمان: تم فرماؤ کیا تم لوگ اس کا انکار رکھتے ہو جس نے دو دن میں زمین بنائی اور اس کے ہمسر ٹھہراتے ہو وہ ہے سارے جہان کا رب۔

اور......

# اگر اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نور من نور اللہ ہیں تو ساری مخلوق بھی نور ہے



دوسری توجیہہ صوفیائے کرام فرماتے ہیں کہ لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہ صرف حق تعالیٰ ہی موجود ہے۔ دنیا کی سب چیزیں اس کا سایہ اور اعتبار ہیں اور سائے کی تعریف حقیقت میں سائے والے کی تعریف لہٰذا جس کی تعریف کرو رب ہی کی تعریف ہے کیونکہ وہ اس کے وجود ہی کا ظل ہے۔ حقیقت محمد یہ اس کا اعتبار اول باقی سارا عالم اس کے اعتبارات۔ بلاتشبیہ یوں سمجھو کہ دھوپ میں ایک آئینہ رکھا ہے جس میں آفتاب کا عکس آ رہا ہے۔ اس کے مقابلے میں کسی کوٹھڑی میں بہت سے رنگ برنگ آئینے رکھے ہیں اس آئینے کی وجہ سے ان تمام آئینوں میں آفتاب کے عکس پہنچ رہے ہیں۔ لیکن چونکہ ان کے رنگ الگ الگ ہیں لہٰذا مختلف رنگ سے سورج کے عکس نظر آ رہے ہیں۔ دیکھو اصل تو وہ آفتاب ہے جو آسمان پر چمک رہا ہے۔ اس کا پہلا سایہ دھوپ والے آئینے میں ہے اور اس کے دیئے ہوئے عکس کوٹھڑی کے سارے آئینوں میں ہیں۔ اب ان عکسوں میں سے جس کے حسن و جمال اور نور کی تعریف کرو وہ حقیقت میں آسمان والے اصل سورج کی تعریف ہے۔ اسی طرح حقیقی نور حق تعالیٰ۔ اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ حقیقت محمد یہ پہلا آئینہ باقی سارا عالم وہ کوٹھڑی والے رنگ برنگ [illegible] آئینے ہیں اب اگر ان میں [illegible] کوٹھڑی کے آئینے سب بے نور رہ جائیں اس حدیث کا یہی مطلب [illegible] کہ اَنَا نُوْرٌ مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَ کُلُّ الْخَلَائِقِ مِنْ نُوْرِیْ لہٰذا ثابت ہوا کہ ساری حمد اللہ کی ہے کیونکہ وہ خود ہی حامد اور خود ہی محمود اور خود ہی حمد ہے۔ [illegible] حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ذرے ذرے میں موجود ہونے کا مسئلہ حل ہو گیا اس مسئلہ کو صوفیائے کرام مسئلہ وحدت الوجود کہتے ہیں حقیقت میں یہ مسئلہ کسی حال والے سے سمجھنا چاہئے قال کا دائرہ بہت تنگ ہے۔

**مسائل فقیہه:** جمعہ کے خطبہ میں حمد پڑھنا واجب ہے اور خطبہ نکاح اور دعاء اور ہر جائز کام کے اول اور آخر میں ہر کھانے پینے کے بعد حمد کرنا مستحب ہے۔ چھینک آنے کے بعد حمد کرنا سنت مؤکدہ ہے۔

## اعتراضات

**اعتراض:** آریوں نے اس پر چند اعتراض کئے ہیں ایک تو یہ کہ یہ کلام اللہ کا نہیں کسی بندے کا بنایا ہوا ہے۔ اگر خدا کا ہوتا تو اس طرح ہوتا۔ اَلْحَمْدُ لِیْ دوسرے یہ کہ آگے آ رہا ہے ہم تجھی کو پوجتے ہیں۔ رب کس کو پوجتا ہے۔ تیسرے یہ کہ خدا اپنی تعریف اپنے آپ کرے یہ غرور ہے اور غرور کرنا اور شیخی مارنا بری بات ہے۔ **جواب:** یہ کلام اللہ کا ہے اور اپنے بندوں سے کہلوانے کیلئے اس طرح بولا گیا ہے۔ جیسے استاد شاگرد کو سامنے بٹھا کر کتاب خود پڑھتا ہے تا کہ شاگرد بھی اسی طرح پڑھے۔ نیز کبھی حاکم دوسرے کی زبان میں بات کرتا ہے۔ ممبری کے فارم چھپوائے جاتے ہیں۔ اس کی عبارت اس طرح ہوتی ہے کہ "میں اقرار کرتا ہوں کہ سارے قوانین کی پابندی کروں گا۔ ہمیشہ خیر خواہ رہوں گا۔ وغیرہ وغیرہ دیکھو ان فارموں کا مضمون بنانے والا کوئی اور ہے۔ لیکن چونکہ ممبروں سے یہ کہلوانا مقصود ہے اس لئے اس کی زبان میں یہ الفاظ لکھے گئے۔ تو اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ اے بندو! ہماری بارگاہ میں آ کر ایسے طرح کہا کرو۔ رب تعالیٰ اگر اپنی ذات وصفات خود ہم سے بیان نہ فرماتا تو ہم [illegible] شیخی نہیں [illegible] بادشاہ اپنی رعایا سے کہتا ہے





نہ چاہے تو لاکھ آنکھیں ہوں دن کو پہاڑ نہ سوجھے کروڑ آگیں ہوں ایک تنکے پر داغ نہ آئے
کس قہر کی آگ تھی جس میں ابراہیم علیہ الصلاۃ والسلام کو کافروں نے ڈالا کوئی پاس نہ جا سکتا تھا
گوپھن میں رکھکر پھینکا جب آگ کے مقابل پہنچے جبرئیل امین علیہ الصلاۃ والتسلیم حاضر ہوئے
اور عرض کی ابراہیم کچھ حاجت ہے۔ فرمایا ہے۔ مگر نہ تم سے۔ عرض کی پھر اسی سے کہیے جس سے
حاجت ہے فرمایا عِلْمُہٗ بِحَالِیْ کَفَانِیْ عَنْ سُؤَالِیْ اظہار احتیاج خود آنجا چہ حاجت است
ارشاد ہوا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ اے آگ ٹھنڈی اور سلامتی ہوجا ابراہیم
پر اس ارشاد کو سن کر روئے زمین پر جتنی آگیں تھیں سب ٹھنڈی ہوگئیں کہ شاید مجھی سے
فرمایا جاتا ہو اور یہ تو ایسی ٹھنڈی ہوئی کہ علما فرماتے ہیں کہ اگر اس کے ساتھ وَسَلٰمًا کا لفظ نہ
فرمادیا جاتا کہ ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی ہوجا تو اتنی ٹھنڈی ہوجاتی کہ اسکی ٹھنڈک ایذا دیتی۔

## عقائدِ متعلقہ نبوت

مسلمان کیلیے جسطرح ذات و صفات کا جاننا ضروری ہے کہ کسی ضروری کا انکار یا محال کا اثبات
اسکا فر نہ کردے اسی طرح یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ نبی کے لیے کیا جائز ہے اور کیا واجب
اور کیا محال کہ واجب کا انکار اور محال کا اقرار موجب کفر ہے اور بہت ممکن ہے کہ
آدمی نادانی سے خلاف عقیدہ رکھے یا خلاف بات زبان سے نکالے اور ہلاک
ہوجائے **عقیدہ ١** نبی اُس بشر کو کہتے ہیں جسے اللہ تعالیٰ نے ہدایت کے لیے وحی بھیجی ہو
اور رسول بشر ہی کے ساتھ خاص نہیں بلکہ ملٰئکہ میں بھی رسول ہیں **عقیدہ ٢** انبیا سب بشر
تھے اور مرد نہ کوئی جن نبی ہوا نہ عورت **عقیدہ ٣** اللہ عزوجل پر نبی کا بھیجنا واجب نہیں
اُس نے اپنے فضل و کرم سے لوگوں کی ہدایت کے لیے انبیا بھیجے **عقیدہ ٤** نبی ہونے
کے لیے اُس پر وحی ہونا ضروری ہے خواہ فرشتہ کی معرفت ہو یا بلا واسطہ
**عقیدہ ٥** بہت سے نبیوں پر اللہ تعالیٰ نے صحیفے اور آسمانی کتابیں اتاریں

---

مَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ بِہٖ خَیْرًا یُّفَقِّھْہُ فِی الدِّیْن

# بہارِ شریعت

حضور صدر الشریعہ علامہ مفتی امجد علی اعظمی رضوی علیہ الرحمہ

قادری کتاب گھر
اسلامیہ مارکیٹ، بریلی شریف

1

يَا اَبَا بَكْرٍ لَمْ يَعْرِفْنِيْ حَقِيْقَةً غَيْرُ رَبِّيْ (حدیثِ نبوی)

تم ذاتِ خدا سے نہ جُدا ہو نہ خُدا ہو ۔۔۔ اللہ ہی کو معلوم ہے کیا جانیئے کیا ہو

آنحضرت بتمام از فرق تا قدم ہمہ نور بود (مدارج)

# عقیدۃُ الصّالحین فی نورِ سیّد المرسلین

از قلم

مناظرِ اسلام حضرت صوفی سردار محمد نشان

ناظم مدرسہ جامعہ قادریہ محلہ بلال پارک گلی کامونکی ضلع گوجرانوالہ

نورانی کتب خانہ ۔ کامونکی





سوال :- جناب نے صرف نور والی آیات ہی نقل کی ہیں - اور بشریت والی نقل کرنا قصداً چھوڑ گئے - سورہ کہف میں صریحاً آیت موجود ہے - قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰى اِلَيَّ اس آیت سے نبی پاک کا ہماری مثل ہونا بشر ثابت ہے - اور آپ نور کی بار بار رٹ لگا رہے ہیں -

جواب - جناب میں نے پہلے بھی ذکر کیا ہے کہ ہم نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو نوری بشر مانتے ہیں - اگر آپ کی حقیقت بشری ہے تو جناب نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ ثابت کریں - باقی جناب کی نقل کردہ آیت بھی جناب کے منافی ہے - لو خود صیاد اپنے جال میں پھنس گیا - سورہ کہف کی آیت کے الفاظ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے بطور عاجزی کہے ہیں - اکثر مفسرین یہی فرماتے ہیں - لیجئے جناب کی تسلی کے واسطے جناب کے مسلم بزرگ اسماعیل دہلوی کی عبارت نقل کئے دیتا ہوں عبارت پوری یوں ہے -

قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰى اِلَيَّ اَنَّمَا اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَلَا يَخْفٰى اَنَّ الْمُخَاطَبِيْنَ بِقَوْلِهٖ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ هُمُ الْمُشْرِكُوْنَ فَكَيْفَ مَثَّلَ اللّٰهُ تَعَالٰى فِي الْبَشَرِيَّةِ نَبِيَّهٗ بِالْمُشْرِكِيْنَ الَّذِيْنَ ثَبَتَ نَجَاسَتُهُمْ فِى الْقُرْاٰنِ - تفویۃ الایمان صـ۲۱۷

ترجمہ :- اے نبی اُن سے کہہ دے کہ میں بھی تم جیسا ایک آدمی ہوں - مجھ پر اس بات کی وحی آتی ہے کہ تمہارا معبود خدائے یکتا ہے - اور یہ بات پوشیدہ نہیں کہ مِثْلُكُمْ کا خطاب مشرکین کی طرف ہے - پس اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو بشریت میں ان مشرکوں کے برابر کیوں کر دیا جن کی نجاست قرآن سے ثابت ہے - کیونکہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے - کہ مشرک ناپاک ہیں -

لیجئے ایک اور حوالہ ملاحظہ فرمایئے جو جناب کے بھی مسلم بزرگ ہیں -

8

# تحقیقات

العلماء الکرام والائمۃ الاعلام
فی نبوۃ سید الانام ﷺ
فی عالمی الارواح والاجسام

مصنف
اشرف العلماء شیخ الحدیث
علامہ محمد اشرف سیالوی زید مجدہ العالی

جامعہ غوثیہ مہریہ منیر الاسلام یونیورسٹی روڈ سرگودہا

سے احکام اور اوامر ونواہی وصول کر سکتے تھے اور اسی استعداد وصلاحیت میں ضعف اور کمزوری کیوجہ سے ان کی طرف کسی فرشتہ کو نبی اور رسول بنا کر نہیں بھیجا جیسے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے لَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا یعنی اے کفار! تمہارا یہ مطالبہ بے جا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ہماری ہدایت اور اصلاح مقصود ہوتی تو کسی فرشتے کو ہمارے پاس نبی اور رسول بنا کر بھیجتا۔ ضروری تھا کہ ایک ہمارے جیسے بشر اور انسان کو ہمارے لیے نبی اور رسول بنایا جاتا کیونکہ نبی اور امت میں مناسبت ضروری ہوتی ہے لہذا زمین میں فرشتے موجود ہوتے اور ان کی ہدایت اور اصلاح مقصود ہوتی تو ہم ان کی طرف فرشتے رسول بنا کر بھیجتے قُلْ لَّوْ كَانَ فِي الْاَرْضِ مَلٰٓئِكَةٌ يَّمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّيْنَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا رَّسُوْلًا لیکن چونکہ تم اہل زمین انسان ہو جن کی رشد وہدایت کا بندوبست مقصود ہے تو اس صورت میں اگر ہم کسی فرشتہ کو بھی نبی اور رسول بنائیں گے تو اسے بشر اور مرد بنا کر ہی بھیجیں گے۔ کیا دیکھتے نہیں ہو کہ جب انبیاء علیہم السلام کی باطنی قوت اور روحانی استعداد وصلاحیت اپنے معراج کمال کو پہنچ جاتی ہے اور ان کی طبیعت اور فطرت میں استعداد مزید روشن اور مستنیر ہونے کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے کہ انکی فطری استعداد کا زیتون آگ لگائے بغیر جل اٹھے اور روشن ہو جائے تو اللہ تعالیٰ ان کی طرف ملائکہ کو مبعوث فرماتا ہے اور ان میں سے جو اعلیٰ درجہ کی استعداد باطنی اور روحانی صلاحیت کے مالک ہوں تو اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ براہ راست اور بلا واسطہ کلام فرماتا ہے جیسے کہ موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ میقات میں سر طور اور محمد کریم ﷺ کے ساتھ شب معراج کو لامکان میں کلام فرمایا"۔

بیضاوی علیہ الرحمہ نے یہاں پر وارد ہونے والے ایک سوال کا اجمالی طور پر جواب دیا تھا اور علامہ سید محمود آلوسی نے روح المعانی میں اور فاضل سیالکوٹی مولانا عبدالحکیم صاحب نے بیضاوی شریف کے حاشیہ میں اس سوال وجواب کو مفصل طور پر بیان فرمایا ہے۔

بِمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ﴿١٤﴾ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ قَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلُنَا
جو کچھ کرتے تھے ف۵۳ اے کتاب والو ف۵۴ بے شک تمہارے پاس ہمارے
يُبَيِّنُ لَكُمْ كَثِيْرًا مِّمَّا كُنْتُمْ تُخْفُوْنَ مِنَ الْكِتٰبِ وَيَعْفُوْا عَنْ
رسول ف۵۵ تشریف لائے کہ تم پر ظاہر فرماتے ہیں بہت سی وہ چیزیں جو تم نے کتاب میں چھپا ڈالی تھیں ف۵۶ اور بہت
كَثِيْرٍ ؕ قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٥﴾ يَّهْدِيْ بِهِ
سی معاف فرماتے ہیں ف۵۷ بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آیا ف۵۸ اور روشن کتاب ف۵۹ اللہ اس
اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَيُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ
ہدایت دیتا ہے اُسے جو اللہ کی مرضی پر چلا سلامتی کے ساتھ اور انہیں اندھیریوں سے روشنی کی طرف
اِلَى النُّوْرِ بِاِذْنِهٖ وَيَهْدِيْهِمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿١٦﴾ لَقَدْ
لے جاتا ہے اپنے حکم سے اور انہیں سیدھی راہ دکھاتا ہے بے شک
كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْۤا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ قُلْ
کافر ہوئے وہ جنہوں نے کہا کہ اللہ مسیح بن مریم ہی ہے ف۶۰ تم فرما دو
فَمَنْ يَّمْلِكُ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِكَ الْمَسِيْحَ
پھر اللہ کا کوئی کیا کر سکتا ہے اگر وہ چاہے کہ ہلاک کر دے مسیح
ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ؕ وَلِلّٰهِ مُلْكُ
بن مریم اور اس کی ماں اور تمام زمین والوں کو ف۶۱ اور اللہ ہی کے لیے ہے

(۵۳) یعنی روز قیامت وہ اپنے کردار کا بدلہ پائیں گے (۵۴) یہود و نصاریٰ (۵۵) سید عالم محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم (۵۶) جیسے کہ آیت رجم اور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصاف اور حضور کا اس کو بیان فرمانا معجزہ ہے (۵۷) اور ان کا ذکر بھی نہیں کرتے نہ ان پر مواخذہ فرماتے ہیں کیونکہ آپ اسی چیز کا ذکر فرماتے ہیں جس میں مصلحت ہو (۵۸) سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو نور فرمایا گیا کیونکہ آپ سے تاریکی کفر دور ہوئی اور راہ حق واضح ہوئی (۵۹) یعنی قرآن شریف (۶۰) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ نجران کے نصاریٰ سے یہ مقولہ سرزد ہوا اور نصرانیوں کے فرقہ یعقوبیہ و ملکانیہ کا یہ مذہب ہے کہ وہ حضرت مسیح کو اللہ بتاتے ہیں کیونکہ وہ حلول کے قائل ہیں اور ان کا اعتقاد باطل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بدن عیسیٰ میں حلول کیا معاذ اللہ و تعالیٰ اللہ عما یقولون علوا کبیرا۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں حکم کفر دیا اور اس کے بعد ان کے مذہب کا فساد بیان فرمایا (۶۱) اس کا جواب یہی ہے کہ کوئی کچھ نہیں کر سکتا تو پھر حضرت مسیح کو اللہ بتانا کتنا صریح باطل ہے



اے محبوبہ اس تہبند شریف کی برکت سے تمہاری آنکھوں سے غیب کے پردے کھل گئے یہ بارش نور تھی نہ کہ پانی کی بارش۔ اس کا بادل اور آسمان ہی دوسرا ہے۔ اے عائشہ یہ کسی کو نظر نہیں آیا کرتی۔ تم نے ہمارے تہبند کی برکت سے اس کو دیکھ لیا۔

ہد ہد کی آنکھ کو یہ طاقت ابراہیم علیہ السلام کی آگ پر پانی ڈالنے کی برکت سے ملی اور حضرت سلیمان علیہ السلام کی صحبت سے۔

(۹) اگر حضور ﷺ ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں تو مدینہ پاک حاضر ہونے کی کیا ضرورت ہے۔

**جواب** :- جب خدا ہر جگہ ہے تو کعبہ جانے کی کیا ضرورت ہے؟ اور پھر معراج میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عرش پر جانے کا کیا فائدہ تھا؟ جناب مدینہ منورہ دار السلطنت ہے اور خاص تجلی گاہ جیسے کہ برقی طاقت کیلئے پاور ہاؤس بلکہ اولیاء اللہ کی قبور مختلف پاوروں کے قمقے ہیں ان کی بھی زیارت ضروری ہے۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بشر یا بھائی کہنے کی بحث

## اس میں ایک مقدمہ اور دو باب ہیں

## مقدمہ

### نبی کی تعریف اور ان کے درجات کے بیان میں

**عقیدہ** :- نبی وہ انسان مرد ہیں جن کو اللہ نے احکام شرعیہ کی تبلیغ کے لئے بھیجا (شرح عقائد) لہذا نبی نہ تو غیر انسان ہو اور نہ عورت۔ قرآن فرماتا ہے وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ اور ہم نے آپ سے پہلے نہ بھیجا مگر ان مردوں کو جن کی طرف ہم وحی کرتے تھے۔

معلوم ہوا کہ جن، فرشتہ، عورت وغیرہ نبی نہیں ہو سکتے۔

**عقیدہ** : نبی ہمیشہ اعلیٰ خاندان اور عالی نسب میں سے ہوتے ہیں اور نہایت عمدہ اخلاق ان کو عطا ہوتے ہیں ذلیل قوم اور ادنیٰ حرکات سے محفوظ (بہار شریعت) بخاری جلد اوّل کے شروع میں ہے کہ جب ہرقل بادشاہ روم کے پاس حضور علیہ السلام کا فرمان عالی پہنچا کہ اَسْلِمْ

عقائد اہل سنت پر لاجواب دلائل

# جاء الحق

مخالفین کے منہ بند کر دینے والی لاجواب تصنیف

تصنیف لطیف

مفسر شہیر حضرت علامہ مفتی

احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ

آیت ۱۵: یٰٓاَھْلَ الْکِتٰبِ (اے اہل کتاب) یہ یہود و نصاریٰ کو خطاب ہے۔ اور الکتاب جنس ہے اس لیے واحد لائے۔ قَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلُنَا (تحقیق آیا تمہارے پاس ہمارے رسول) سول سے مراد محمد ﷺ ہیں یُبَیِّنُ لَکُمْ کَثِیْرًا مِّمَّا کُنْتُمْ تُخْفُوْنَ مِنَ الْکِتٰبِ (وہ کھول کھول کر بیان کرتے ہیں تمہارے سامنے وہ بہت سی باتیں جو تم کتاب میں سے چھپاتے تھے) جیسے رسول اللہ ﷺ کی صفات اور حکم رجم وغیرہ۔ وَیَعْفُوْا عَنْ کَثِیْرٍ (اور وہ بہت سے امور سے اعراض کر لیتا ہے) ان میں سے جن کو تم چھپا لیتے ہو۔ وہ بیان نہیں کرتے یا تم میں سے بہت سے لوگوں سے درگزر کرتے ہیں مواخذہ نہیں کرتے۔





## نور کی مراد:

قَدْ جَآءَکُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَّکِتٰبٌ مُّبِیْنٌ (تحقیق تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے روشنی اور واضح کتاب آئی) نور سے مراد قرآن مجید ہے کیونکہ وہ شرک و شک کی ظلمتوں کو کھولتا ہے۔ جو حق لوگوں پر مخفی تھا اس کو واضح کرتا ہے۔ یا اس لئے نور کہا کہ اس کا معجزہ ہونا ظاہر ہے۔ یا نور سے مراد حضرت محمد ﷺ ہیں۔ کیونکہ ہدایت آپ ﷺ سے حاصل کی جاتی ہے۔ جیسا کہ دوسرے مقام پر آپ کو سراج فرمایا گیا۔



فرتے بھی انہیں ان کے اعمال کی پوری تنبیہ عنقریب ہوگی۔ انہوں نے بھی اللہ کی نصیحتوں کو بھلا دیا ہے اور اللہ پر تہمتیں لگائی ہیں۔ اس پر بیوی اور اولاد والا ہونے کا بہتان باندھا ہے۔ یہ قیامت کے دن بری طرح پکڑے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ واحد و احد فرد الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ كُفُوًا اَحَدٌ ہے۔

علمی بددیانتی: ☆☆ (آیت: ۱۵-۱۶) فرماتا ہے کہ رب العلی نے اپنے عالی قدر رسول حضرت محمد ﷺ کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ تمام مخلوق کی طرف بھیج دیا ہے' معجزے اور روشن دلیلیں انہیں عطا فرمائی ہیں۔ جو باتیں یہود و نصاریٰ نے بدل ڈالی تھیں' تاویلیں کر کے دوسرے مطلب بنا لئے تھے اور اللہ کی ذات پر بہتان باندھتے تھے' کتاب اللہ کے جو حصے اپنے نفس کے خلاف پاتے تھے انہیں چھپا لیتے تھے ان سب علمی بددیانتیوں کو یہ رسول' بے نقاب کرتے ہیں۔ ہاں جس کے بیان کی ضرورت ہی نہ ہو بیان نہیں فرماتے۔ مستدرک حاکم میں ہے "جس نے رجم کے مسئلہ کا انکار کیا اس نے بے علمی سے قرآن سے انکار کیا" چنانچہ اس آیت میں اسی رجم کے چھپانے کا ذکر ہے۔

پھر قرآن عظیم کی بابت فرماتا ہے کہ اسی نے اس نبی کریم پر اپنی یہ کتاب اتاری ہے' جو جویائے حق کو سلامتی کی راہ بتاتی ہے' لوگوں کو ظلمتوں سے نکال کر نور کی طرف لے جاتی ہے اور راہ مستقیم کی رہبر ہے۔ اس کتاب کی وجہ سے اللہ کے انعاموں کو حاصل کر لینا اور اس کی سزاؤں سے بچ جانا بالکل آسان ہو گیا ہے۔ یہ ضلالت کو مٹا دینے والی اور ہدایت کو واضح کر دینے والی ہے"۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۭ قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ مِنَ اللّٰهِ شَيْـــًٔا اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِكَ الْمَسِيْحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۭ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۭ يَخْلُقُ مَا يَشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ؀

یقیناً وہ لوگ کافر ہو گئے جنہوں نے کہا کہ بے شک مسیح ابن مریم اللہ ہی ہے تو ان سے کہہ دے کہ اگر اللہ تعالیٰ مسیح ابن مریم اور اس کی ماں اور روئے زمین کے سب لوگوں کو ہلاک کر دینا چاہے تو کون ہے جو اللہ پر کچھ بھی اختیار رکھتا ہو؟ آسمان و زمین اور ان دونوں کے درمیان کا کل ملک اللہ ہی کا ہے' وہ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے۔ اللہ ہر چیز پر قادر ہے ○

اللہ وحدہ لاشریک ہے: ☆☆ (آیت: ۱۷) اللہ تبارک و تعالیٰ عیسائیوں کے کفر کو بیان فرماتا ہے کہ انہوں نے اللہ کی مخلوق کو الوہیت کا درجہ دے رکھا ہے۔ اللہ تعالیٰ شرک سے پاک ہے' تمام چیزیں اس کی محکوم اور مقدور ہیں۔ ہر چیز پر اس کی حکومت اور ملکیت ہے۔ کوئی نہیں جو اسے کسی ارادے سے باز رکھ سکے۔ کوئی نہیں جو اس کی مرضی کے خلاف لب کشائی کی جرات کر سکے۔ وہ اگر مسیح کو ان کی والدہ کو اور روئے زمین کی تمام مخلوق کو نیست و نابود کر دینا چاہے تو بھی کسی کی مجال نہیں کہ اس کے آڑے آئے اسے روک سکے۔ تمام موجودات اور مخلوقات کا موجد و خالق وہی ہے۔ سب کا مالک اور سب کا حکمران وہی ہے' جو چاہے کر گزرے' کوئی چیز اس کے اختیار سے باہر نہیں' اس سے کوئی باز پرس نہیں کر سکتا۔ اس کی سلطنت و مملکت بہت وسیع ہے' اس کی عظمت و عزت بہت بلند ہے۔ وہ عادل و غالب ہے۔ جسے جس طرح چاہتا ہے بناتا بگاڑتا ہے۔ اس کی قدرتوں کی کوئی انتہا نہیں۔

کتب انزلناہ الیک لتخرج الناس من الظلمات الی النور

# تفسیر ابن کثیر

امام المفسرین
حافظ عماد الدین ابو الفداء ابن کثیر

مترجم
خطیب الہند مولانا محمد جونا گڑھی

مکتبہ قدوسیہ

نورانی کیفیت ہوتی ہے اسے نور کہتے ہیں اور یہ نور محسوس کیا جاتا ہے۔

بعض مواقع پر حضور ﷺ سے حسی نور کا بھی ظہور ہوا ہے جیسے احادیث مبارکہ سے ثابت ہے کہ جب آپ ﷺ کوئی قول ارشاد فرماتے تو آپ ﷺ کے دندان مبارک سے نور نکلتا دکھائی دیتا۔ جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے:

قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ كَانَ إِذَا تَكَلَّمَ رُئِيَ كَالنُّوْرِ يَخْرُجُ مِنْهَا ثَنَايَا .

(مواہب اللدنیہ ج ۱ ص ۲۰۷ - ترمذی شریف)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ رسول ﷺ کے سامنے کے دو دانتوں میں خلاء تھا جب آپ کوئی کلام ارشاد فرماتے تو ان دونوں دانتوں کے درمیان سے نور نکلتا دکھائی دیتا۔

اسی طرح بخاری شریف کی حدیث میں ہے:

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَفِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا وَفِيْ سَمْعِيْ نُوْرًا وَعَنْ يَمِيْنِيْ نُوْرًا وَعَنْ يَسَارِيْ نُوْرًا وَفَوْقِيْ نُوْرًا وَتَحْتِيْ نُوْرًا وَاَمَامِيْ نُوْرًا وَخَلْفِيْ نُوْرًا وَاجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا .

(بخاری شریف ج ۲ ص ۹۳۵ - مسلم شریف)

ترجمہ: اے اللہ میرے قلب میں نور کر دے میری آنکھوں میں نور کر دے میری سماعت میں نور کر دے میرے دائیں نور کر دے میرے بائیں نور کر دے میرے اُوپر نور کر دے میرے نیچے نور کر دے میرے آگے نور کر دے میرے پیچھے نور کر دے اور مجھے سراپا نور کر دے۔

تشریح: شارحین فرماتے ہیں کہ یہاں نور سے مراد نور حسی ہے جس کی رسول اللہ ﷺ نے دعا کی۔

(۲) معنوی: یعنی وہ صفت کہ جس کے ذریعے جہالت وگمراہی کی تاریکیوں کو دُور کیا جائے یہی وجہ ہے کہ علم کو بھی نور کہتے ہیں اور یہ نور محسوس نہیں کیا جا سکتا۔ یہ بات تو لاریب تسلیم شدہ ہے کہ سرکار مدینہ ﷺ علم کے اعتبار سے نور ہیں اور یہ بھی مسلمہ حقیقت ہے کہ کفر وشرک اور جہالت کے گھٹا ٹوپ اندھیروں کو دُور کرنا عمل انبیاء ﷺ ہے اور یہ بات ذہن نشین کرنی چاہیے کہ افضل نور وہی ہے جو علم وہدایت کا نور ہے۔ اسی طرح قرآن ودین اسلام بھی نور ہیں اور یہ نور معنوی ہے۔ مذکورہ بالا تفصیل کے بعد جان لینا چاہیے کہ آپ ﷺ سے نوری کیفیت کا ظہور آپ کی بشریت کے منافی نہیں جیسے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ید بیضا اور آپ ﷺ کے بشر ہونے میں کوئی تفاوت نہیں۔



# حق پر کون؟



...معلوم ہوا کہ انبیاء
سے روک دیتا ہے جنہوں
دیکھا وہ کافر رہے جیسے
رسول اللہ ﷺ کو دیکھا
صدیق اکبر ❷ یعنی یہ کیے
رسول بنا کر بھیجے رسالت
کم جن چاہئے ان بے وقوفوں کی حماقت تو دیکھو کہ
انسان کے بشر ہونے پر تعجب کرتے تھے مگر لکڑی
پتھروں کو خدا مان لیتے تھے ❸ خیال رہے کہ زمین
پر بعض فرشتے رہتے تو ہیں مگر بستے نہیں ان کا اصل
مقام عالم غیب ہے اس لئے یَمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّیْنَ
فرمایا گیا ہے یہاں زمین پر فرشتے ایسے رہتے ہیں
جیسے کسی جگہ حکام و پولیس انتظام کے لئے مقیم ہوں
ان کا وطن اور جگہ ہو لہٰذا آیت پر یہ اعتراض نہیں کہ
زمین پر فرشتوں کا رہنا احادیث سے ثابت ہے ❹
یعنی اگر زمین میں بجائے انسانوں کے فرشتے بستے
ہوتے تو نبی بھی فرشتہ ہی آتا کیونکہ نبی تبلیغ
کے لئے تشریف لاتے ہیں اور قوم کو تبلیغ وہ
ہی کر سکتا ہے جو قوم کی زبان اس کے طور
طریقوں سے واقف ہو ان کے دکھ درد وں
سے خبردار ہو اور یہ جب ہی ہو سکتا ہے کہ نبی
قوم کی جنس سے ہو۔ تعجب ہے کہ کفار فرشتوں کو
انسان سے افضل سمجھتے تھے اس لئے کہتے تھے کہ
فرشتہ نبی کیوں نہ ہوا حالانکہ انسان فرشتوں سے
افضل ہے فرشتوں نے انسان کو سجدہ کیا نہ کہ انسان
نے فرشتوں کو ❺ حضور کے معجزات سے بے جان
چیزوں کا کلمہ پڑھنا آفتاب و چاند کا حضور کی
اطاعت کرنا یہ سب رب کی گواہی ہے پھر
تا قیامت اللہ کے مقبول بندوں کا مومن ہونا بھی
رب کی گواہی کی بنا پر ہے ❻ کہ کون ہدایت
پر ہے کون گمراہی پر اور کس کا انجام کس حال
میں ہوگا آپ سے یہ مطالبے کرنے ان کے
انجام خراب ہونے کی علامت ہے۔ ❼ اس
سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے مومنوں کے
لئے دنیا اور آخرت میں مددگار مقرر فرما دیئے ہیں

الحصص

ع ۱۱

...إِذْ جَاءَهُمُ الْهُدَىٰ إِلَّا أَنْ قَالُوا أَبَعَثَ اللَّهُ
...جب ان کے پاس ہدایت آئی مگر اسی نے کہ بولے کیا اللہ نے آدمی کو
...لَوْ كَانَ فِي الْأَرْضِ مَلَائِكَةٌ يَمْشُونَ مُطْمَئِنِّينَ
...اگر زمین میں فرشتے ہوتے چین سے چلتے ف۳
...مِنَ السَّمَاءِ مَلَكًا رَسُولًا ﴿۹۵﴾ قُلْ كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا
...فرشتہ اتارتے ف۴ تم فرماؤ اللہ بس ہے گواہ میرے
...إِنَّهُ كَانَ بِعِبَادِهِ خَبِيرًا بَصِيرًا ﴿۹۶﴾ وَمَنْ يَهْدِ
...وہ اپنے بندوں کو جانتا دیکھتا ہے ف۶ اور جسے اللہ راہ
...وَمَنْ يُضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِهِ
...تو ان کے لئے اس کے سوا کوئی حمایت والے نہ پاؤ گے ف۷
...الْقِيَامَةِ عَلَىٰ وُجُوهِهِمْ عُمْيًا وَبُكْمًا وَصُمًّا مَأْوَاهُمْ
...اٹھائیں گے اندھے اور گونگے اور بہرے ف۸ ان کا ٹھکانا
...زِدْنَاهُمْ سَعِيرًا ﴿۹۷﴾ ذَٰلِكَ جَزَاؤُهُمْ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا
...اور بھڑکا دیں گے ف۹ یہ ان کی سزا ہے اس پر کہ انہوں نے ہماری آیتوں
...كُنَّا عِظَامًا وَرُفَاتًا أَإِنَّا لَمَبْعُوثُونَ خَلْقًا
...جب ہم ہڈیاں اور ریزہ ریزہ ہو جائیں گے تو کیا سچ مچ ہم نئے بن کر اٹھائے
...أَنَّ اللَّهَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ
...کہ وہ اللہ جس نے آسمان اور زمین بنائے ف۱۲
...مِثْلَهُمْ وَجَعَلَ لَهُمْ أَجَلًا لَا رَيْبَ فِيهِ
...اور اس نے ان کے لئے ایک میعاد ٹھہرا رکھی ہے جس میں کچھ شبہ
...كُفُورًا ﴿۹۹﴾ قُلْ لَوْ أَنْتُمْ تَمْلِكُونَ خَزَائِنَ رَحْمَةِ
...تم فرماؤ اگر تم لوگ میرے رب کی رحمت کے خزانوں کے
...خَشْيَةَ الْإِنْفَاقِ وَكَانَ الْإِنْسَانُ قَتُورًا ﴿۱۰۰﴾
...کہ خرچ نہ ہو جائیں ف۱۵ اور آدمی بڑا کنجوس ہے ف۱۶



...یہ بھی معلوم ہوا کہ قرآن و حدیث سے وہی فیض لیتا ہے جس کے دل میں ہدایت کا تخم قدرت نے بویا ہو قرآن و حدیث
...آخرت میں دل کا حال اعضاء پر ظاہر ہوگا۔ جس کا دل اندھا تھا وہاں اس کی آنکھ اندھی ہوگی اور جس کا دل بہرا تھا وہاں اس کے
...میں ہوگا پھر سب کو نہایت تیز آنکھیں اور کان دیئے جائیں گے رب فرماتا ہے۔ فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ
...اندھا بہرا ہو جائے گا اور وہاں پہنچ کر اندھیرا ہوگا۔ لہٰذا آیات میں تعارض نہیں مختلف...

# نور العرفان

احمد رضا خان بریلوی

احمد یار خان نعیمی بدایونی

وَمِنَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ أَخَذْنَا مِيثَاقَهُمْ
فَنَسُوا حَظًّا مِمَّا ذُكِّرُوا بِهِ فَأَغْرَيْنَا بَيْنَهُمُ
الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ ۚ وَسَوْفَ
يُنَبِّئُهُمُ اللَّهُ بِمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ﴿١٤﴾

اور جو اپنے آپ کو نصرانی کہتے ہیں[1] ہم نے ان سے بھی عہدو پیمان لیا' انہوں نے بھی اس کا بڑا حصہ فراموش کر دیا جو انہیں نصیحت کی گئی تھی' تو ہم نے بھی ان کے آپس میں بغض و عداوت ڈال دی جو تاقیامت رہے گی[2] اور جو کچھ یہ کرتے تھے عنقریب اللہ تعالیٰ انہیں سب بتا دے گا۔ (۱۴)

يَا أَهْلَ الْكِتَابِ قَدْ جَاءَكُمْ رَسُولُنَا يُبَيِّنُ لَكُمْ
كَثِيرًا مِمَّا كُنْتُمْ تُخْفُونَ مِنَ الْكِتَابِ
وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ ۚ قَدْ جَاءَكُمْ مِنَ اللَّهِ نُورٌ
وَكِتَابٌ مُبِينٌ ﴿١٥﴾

اے اہل کتاب! یقیناً تمہارے پاس ہمارا رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) آچکا جو تمہارے سامنے کتاب اللہ کی بکثرت ایسی باتیں ظاہر کر رہا ہے جنہیں تم چھپا رہے تھے[3] اور بہت سی باتوں سے درگزر کرتا ہے' تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے نور اور واضح کتاب آچکی ہے۔[4] (۱۵)

---

(۱) نَصَارَىٰ نُصْرَةٌ "مدد" سے ہے۔ یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سوال ﴿ مَنْ أَنْصَارِي إِلَى اللَّهِ ﴾ "اللہ کے دین میں کون میرا مددگار ہے؟" کے جواب میں ان کے چند مخلص پیروکاروں نے جواب دیا تھا ﴿ نَحْنُ أَنْصَارُ اللَّهِ ﴾ "ہم اللہ کے مددگار ہیں" اسی سے ماخوذ ہے۔ یہ بھی یہود کی طرح اہل کتاب ہیں۔ ان سے بھی اللہ نے عہد لیا' لیکن انہوں نے بھی اس کی پرواہ نہیں کی' اس کے نتیجے میں ان کے دل بھی اثر پذیری سے خالی اور ان کے کردار کھوکھلے ہو گئے۔

(۲) یہ عہد الٰہی سے انحراف اور بے عملی کی وہ سزا ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان پر قیامت تک کے لیے مسلط کر دی گئی۔ چنانچہ عیسائیوں کے کئی فرقے ہیں جو ایک دوسرے سے شدید نفرت و عناد رکھتے اور ایک دوسرے کی تکفیر کرتے ہیں اور ایک دوسرے کے معبد میں عبادت نہیں کرتے۔ معلوم ہوتا ہے کہ امت مسلمہ پر بھی یہ سزا مسلط کر دی گئی ہے۔ یہ امت بھی کئی فرقوں میں بٹ گئی ہے' جن کے درمیان شدید اختلافات اور نفرت و عناد کی دیواریں حائل ہیں۔ اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔

(۳) یعنی انہوں نے تورات و انجیل میں جو تبدیلیاں اور تحریفات کیں' انہیں طشت ازبام کیا اور جن کو وہ چھپاتے تھے' ظاہر کیا' جیسے سزائے رجم۔ جیسا کہ احادیث میں اس کی تفصیل موجود ہے۔

(۴) نُورٌ اور کِتَابٌ مُبِينٌ دونوں سے مراد قرآن کریم ہے ان کے درمیان واؤ' مغایرت مصداق نہیں مغایرت معنی کے لئے ہے اور یہ عطف تفسیری ہے جس کی واضح دلیل قرآن کریم کی اگلی آیت ہے جس میں کہا جا رہا ہے يَهْدِي بِهِ اللَّهُ "کہ اس کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ ہدایت فرماتا ہے" اگر نور اور کتاب یہ دو الگ الگ چیزیں ہوتیں تو الفاظ يَهْدِي بِهِمَا اللَّهُ ہوتے "یعنی اللہ تعالیٰ ان دونوں کے ذریعے سے ہدایت فرماتا ہے" قرآن کریم کی اس نص سے واضح ہو گیا کہ نور اور کتاب مبین دونوں سے مراد ایک ہی چیز یعنی قرآن کریم ہے۔ یہ نہیں ہے کہ نور سے آنحضرت ﷺ اور کتاب سے قرآن مجید مراد ہے۔ جیسا کہ وہ اہل بدعت باور کراتے ہیں جنہوں نے نبی کریم ﷺ کی بابت نُورٌ مِنْ نُورِ اللَّهِ کا عقیدہ گھڑ رکھا ہے۔ اور آپ ﷺ کی بشریت کا انکار کرتے ہیں۔ اسی طرح اس خانہ ساز عقیدے کے اثبات کے لئے ایک حدیث بھی بیان کرتے ہیں کہ اللہ نے سب سے پہلے نبی ﷺ کا نور پیدا کیا اور پھر اس نور سے ساری کائنات پیدا کی۔ حالانکہ یہ حدیث' حدیث کے کسی بھی مستند مجموعے میں موجود نہیں ہے علاوہ ازیں یہ اس صحیح حدیث کے بھی خلاف ہے جس میں نبی ﷺ نے فرمایا کہ سب سے پہلے قلم پیدا فرمایا (إِنَّ أَوَّلَ مَا خَلَقَ اللَّهُ الْقَلَمَ) یہ روایت ترمذی اور ابو داود میں ہے۔ محدث البانی لکھتے ہیں (فَالْحَدِيثُ صَحِيحٌ بِلَا رَيْبٍ، وَهُوَ مِنَ الْأَدِلَّةِ الظَّاهِرَةِ عَلَى بُطْلَانِ الْحَدِيثِ الْمَشْهُورِ «أَوَّلُ مَا خَلَقَ اللَّهُ نُورُ نَبِيِّكَ يَا جَابِرُ») (التعلیقات المشکوٰۃ جلد ا ص ۳۲) "مشہور حدیث جابر کہ اللہ نے سب سے پہلے تیرے نبی کا نور پیدا کیا' باطل ہے۔ (خلاصہ ترجمہ)

هذا المصحف الشريف وترجمة معانيه
هدية من خادم الحرمين الشريفين الملك فهد بن عبد العزيز آل سعود
توزع مجانا



مجمع الملك فهد لطباعة المصحف الشريف

## حضور اکرم ﷺ کی عظمت وشان

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا۔

اللہ تعالیٰ نے عام لوگوں میں سے عربوں کو منتخب فرمایا اور ان تمام عربوں میں سے مجھے منتخب فرمایا۔[1]

اور حضرت وائلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو یہ فرماتے سنا۔

اللہ تعالیٰ نے بنی آدم میں سے حضرت ابراہیمؑ کو منتخب فرمایا اور انہیں اپنا دوست بنایا، پھر حضرت ابراہیم کی اولاد میں سے حضرت اسماعیل کا انتخاب فرمایا، پھر حضرت اسماعیلؑ کی اولاد میں سے نزار کا انتخاب فرمایا پھر نزار کی اولاد میں سے مضر کا انتخاب فرمایا پھر مضر کی اولاد میں بنی کنانہ کو منتخب فرمایا پھر بنی کنانہ میں قریش کو منتخب فرمایا، پھر قریش میں بنی ہاشم کو منتخب فرمایا پھر بنی ہاشم میں سے مجھے منتخب فرمایا۔[2] الغرض حضور اکرم ﷺ کل کائنات کا لب لباب اور مقصود اصل ہیں اور آپ کی شرافت و فضیلت کائنات کی ہر چھوٹی اور بڑی چیز پر حاوی ہے، حاصل کلام یہ ہے کہ بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر، ایک روایت ہے جس کو جعفر ابن محمد اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا۔

میرے پاس جبرئیل آئے اور انھوں نے مجھ سے کہا۔

اے محمد: اللہ تعالیٰ نے مجھے بھیجا، میں نے دنیا کے مشرق و مغرب اور میدان اور پہاڑوں میں چکر لگایا مگر مجھے مضر کے سوا تمام جانداروں میں کوئی چیز (ان سے بڑھ کر) اچھی اور بہتر نہیں ملی۔

پھر میں اللہ تعالیٰ کے حکم پر بنی مضر میں بھی گھوما مگر مجھے کنانہ کے سوا کوئی بہترین انسان نہیں ملا پھر میں اللہ تعالیٰ کے حکم پر بنی قریش میں بھی گھوما مگر مجھے بنی ہاشم سے بہتر انسان نہیں ملے، پھر اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا کہ میں بنی ہاشم میں سے کسی ایک کا انتخاب کروں تو مجھے آپ ﷺ سے بہترین کوئی انسان نہ ملا، سبحان اللہ[3] یہاں وحی سے آپ کی فضیلت و برتری کی بلندی معلوم ہوتی ہے۔

اور شفاء میں حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو دو حصوں میں تقسیم فرمایا ہے اور مجھے ان میں سے بنایا ہے جو اپنی قسم کے اعتبار سے بہترین تھے اور وہ اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے۔

اصحاب الیمین و اصحاب الشمال[4] دائیں طرف والے اور بائیں طرف والے اور میں اصحاب یمین میں سے ہوں اور پھر اصحاب یمین میں سے بھی بہتر ہوں پھر اللہ تعالیٰ نے ان دو قسموں کی تین قسمیں بنائیں اور میں ان تین قسموں میں سے بھی بہتر ہوں۔ اور یہ تین قسمیں اللہ کے اس فرمان میں ہیں۔

اصحاب المیمنة واصحاب المشئمة والسابقون السابقون ۝

[1] سیرت حلبی۔ [2] سابق [3] سیرت حلبی ۱۰۲۔ [4] ۝ سورۂ واقعہ

مستند ترین اور شہرۂ آفاق کتاب کا اردو ترجمہ

اردو

# قصص الانبیاء

مع اضافات

قصص و حالات نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم

تالیف

علامہ عماد الدین ابن کثیر رحمہ اللہ

# رسائلِ نعیمیہ

حضرت حکیم الامت مفتی احمد یار خاں نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

کے آٹھ مختلف رسائل اور چھوٹی کتب کا مجموعہ

صاحبزادہ اقتدار احمد خاں نعیمی قادری بدایونی مالک نعیمی کتب خانہ گجرات

ناشر:

الفاروق بک فاؤنڈیشن، لاہور



## حضراتِ مفسّرین کے ارشادات

(۱) تفسیر جلالین شریف میں آیت نمبر ۱ کے ماتحت فرمایا۔ یعنی قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيْنٌ۔

هُوَ نُوْرُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نور سے مراد نور محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔

(۲) تفسیر صاوی شریف میں اس آیت کے ماتحت ہے۔

قولہ هُوَ النَّبِيُّ۔ اَیْ سَمّٰی نُوْرًا لِاَنَّهٗ يُنَوِّرُ الْبَصَائِرَ وَيَهْدِيْهَا الرَّشَادَ وَلِاَنَّهٗ اَصْلُ كُلِّ نُوْرٍ حِسِّيٍّ وَمَعْنَوِيٍّ۔

رب نے اس آیتہ میں حضور کو نور اس لئے فرمایا کہ حضور بصائروں کو نورانی کرتے ہیں اور کامیابی کی طرف ہدایت دیتے ہیں اور حضور ہر حسّی اور معنوی نور کی اصل ہیں۔

(۳) تفسیر خازن میں اسی آیت کے ماتحت ہے۔

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ يَعْنِيْ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا سَمَّاهُ اللّٰهُ نُوْرًا لِاَنَّهٗ يُهْتَدٰى بِهٖ كَمَا يُهْتَدٰى فِي الظَّلَامِ بِالنُّوْرِ

یعنی اس آیت میں نور محمد مصطفیٰ صلّی اللہ علیہ وسلم ہیں رب نے انہیں نور اس لئے فرمایا کہ حضور سے ہدایت حاصل کی جاتی ہے جیسے کہ اندھیری میں نور سے ہدایت لی جاتی ہے۔

(۴) تفسیر بیضاوی میں اس آیت کے ماتحت ہے۔

وَقِيْلَ يُرِيْدُ بِالنُّوْرِ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

مفسّرین کا ایک قول یہ بھی ہے کہ یہاں نور سے مراد محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

(۵) تفسیر مدارک میں اسی آیت کے ماتحت ہے۔

اَوِ النُّوْرُ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَنَّهٗ يُهْتَدٰى بِهٖ كَمَا سُمِّيَ سِرَاجًا۔

نور سے مراد محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اس لیے کہ حضور سے ہدایت ملتی ہے۔ جیسے کہ رب نے انہیں سورج فرمایا۔

# طہارت اور نیک اعمال کے اثرات

﴿الحدیث......۲۳﴾

عَنْ أَبِی مَالِكٍ الْحَارِثِ بْنِ عَاصِمٍ الْأَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

"اَلطُّهُورُ شَطْرُ الْاِیْمَانِ، وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ تَمْلأُ الْمِیزَانَ، وَسُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ تَمْلآنِ- أَوتَمْلأُ- مَا بَیْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ، وَالصَّلَاةُ نُورٌ وَالصَّدَقَةُ بُرْهَانٌ، وَالصَّبْرُ ضِیَاءٌ، وَالْقُرْاٰنُ حُجَّةٌ لَكَ أَوْعَلَیْكَ، كُلُّ النَّاسِ یَغْدُوا فَبَائِعٌ نَفْسَهُ فَمُعْتِقُهَا أَوْمُوبِقُهَا"

(رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

ابو مالک حارث بن عاصم اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"طہارت نصف ایمان ہے الحمد للہ کہنا میزان کو بھر دیتا ہے سبحان اللہ اور الحمد للہ یہ دونوں کلمات آسمان اور زمین کے درمیانی پاٹ کو بھر دیتے ہیں- نماز ایک نور ہے صدقہ ایک دلیل ہے- صبر ایک روشنی ہے- قرآن ایک حجت ہوگا تیرے حق میں یا تیرے خلاف- ہر شخص صبح اٹھتا ہے تو اپنے نفس کا سودا کرنے والا ہوتا ہے یا وہ اسے آزاد کرنے والا ہوتا ہے یا ہلاک کر دینے والا ہوتا ہے" (بحوالہ مسلم)

RAZAKHANI ALLAH KE RASOOL ( S.A.W )
KI BASHARIYAT KA MUNKIR HAI TO ISKE
MAULVI KI HISAB SE TO ALLAH KE RASOOL
( S.A.W ) JANNAT ME NHI JAYEGE...
MAAZ-ALLAH SUMMA MAAZ-ALLAH

س۔ جنت و دوزخ میں انسان کے سوا دوسری مخلوق بھی جاویگی یا نہیں ؟





ج۔ جنت صرف نیک انسانوں کے لئے ہے اور دوزخ انسانوں اور جنّات کے لئے۔ ہاں دوزخ میں کفار کے باطل معبود، پتھر، درخت، سورج بھی جائیں گے۔ مگر عذاب پانے کے لئے نہیں بلکہ کافروں کو عذاب دینے اور اپنی بے بسی ظاہر کرنے کے لئے۔

س۔ دوزخ میں فرشتے ہوں گے یا نہیں۔ اگر ہوں گے تو انہوں نے کیا گناہ کیا ہے ؟

ج۔ ہونگے مگر عذاب پانے کے لئے۔ بلکہ دوزخیوں کو عذاب دینے کیلئے۔ جیسے جیل میں پولیس کے سپاہی یا جیلر اور داروغہ جیل میں رہتے ہیں۔

س۔ شیطان بھی اگر دوزخ میں گیا تو اُسے عذاب کیا ہوگا۔ وہ جن ہے۔ آگ کی پیدائش ہے۔ آگ کو آگ سے کیا تکلیف ؟

ج۔ آگ کو آگ سے تکلیف پہنچ سکتی ہے جیسے اگر کوئی آپ کے سر میں مٹی کا ڈھیلا یا اینٹ مارے تو آپ کو زخم پہنچ جاتا ہے۔ حالانکہ وہ بھی مٹی ہے اور آپ بھی مٹی کے ہیں۔

س۔ فرشتوں کو جنت کیوں نہیں ملتی وہ بھی تو بڑے عابد ہیں۔

ج۔ ان کے پاس نفس نہیں۔ لہذا انہیں عبادت میں کچھ تکلیف نہیں ان کے لئے عبادت ایسی ہے جیسے ہمارے لئے سانس لینا۔ ثواب عبادت ہوتا ہے نہ کہ عادت کا۔ جزا کے لئے جنت میں پہنچانے والی چیز نفس امارہ ہے۔ جب اس کے منہ میں شریعت کی لگام ہو۔

س۔ جنات کے پاس تو نفس ہے پھر ان کے لئے جنت کیوں نہیں کہ ان سے جو پرہیزگار ہوں وہ جنت میں جاویں۔

# رسائلِ نعیمیّہ

حضرت حکیمُ الامت مُفتی احمد یار خاں نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
کے آٹھ مختلف رسائل اور چھوٹی کتب کا مجموعہ

صاحبزادہ اقتدار احمد خاں نعیمی قادری بدایونی مالک نعیمی کتب خانہ گجرات

ناشر:
الفاروق بک فاؤنڈیشن لاہور

# مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ

**انبیائے علیہم الصلوٰۃ والسلام نفس انسانیت میں عام لوگوں کے ساتھ برابر ہیں اور حقیقت اور ذات میں سب باہم متحد ہیں تفاضل یعنی ایک کا دوسرے سے افضل ہونا صفات کاملہ کے اعتبار سے ہے.**



جس میں ویسی روشنی اور انجلا نہیں ہے' زیادہ ہے اور دوسرا شخص کہہ دے کہ یہ دونوں آئینے برابر ہیں اور ان میں کسی قسم کی زیادت اور نقصان نہیں ہے۔ فرق صرف انجلا اور نمائندگی میں ہے جو ان دونوں آئینوں کی صفات ہیں۔ پس دوسرے شخص کی نظر صائب ہے اور حقیقت شے تک نافذ ہے اور شخص اول کی نظر کوتاہ ہے اور صفت سے بڑھ کر ذات تک نہیں پہنچتی ہے۔ یَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ ۙ وَالَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ پ۲۸ ع۲-۱۱ اللہ تعالیٰ ایمان داروں کو بلند کرتا ہے اور جن لوگوں کو علم دیا گیا ہے وہ لوگ صاحب درجات بلند ہیں۔

اس تحقیق سے کہ جس کے اظہار کیلئے اللہ تعالیٰ نے اس فقیر کو توفیق بخشی مخالفوں کے وہ سب اعتراض جو انہوں نے ایمان کے کم وبیش نہ ہونے پر کئے ہیں' زائل ہو گئے اور عام مومنوں کا ایمان تمام وجوہ میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے ایمان کی طرح نہ ہوا کیونکہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا ایمان جو کامل طور پر منجلی اور نورانی ہے۔ عام مومنوں کے ایمان سے جو مومنوں کے درجوں کے اختلاف کے بموجب بہت سی ظلمتیں اور کدورتیں رکھتا ہے اور اسی طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ایمان جو وزن میں اس امت کے ایمان سے زیادہ ہے۔ انجلا اور نورانیت کے اعتبار سے سمجھنا چاہئے اور زیادت کو صفات کاملہ کی طرف راجع کرنا چاہئے کیا نہیں دیکھتے کہ انبیائے علیہم الصلوٰۃ والسلام نفس انسانیت میں عام لوگوں کے ساتھ برابر ہیں اور حقیقت اور ذات میں سب باہم متحد ہیں۔ تفاضل یعنی ایک کا دوسرے سے افضل ہونا صفات کاملہ کے اعتبار سے ہے اور جس میں یہ صفات کاملہ نہیں ہیں' گویا وہ اس نوع سے خارج ہے اور اس نوع کے فضائل اور خواص سے محروم ہے لیکن باوجود اس تفاوت کے نفس انسانیت میں زیادت اور نقصان کا کوئی دخل نہیں اور نہیں کہہ سکتے کہ وہ انسانیت زیادت ونقصان کے قابل ہے۔ وَاللّٰهُ سُبْحَانَهٗ الْمُلْهِمُ لِلصَّوَابِ۔

اور نیز کہتے ہیں کہ تصدیق ایمانی سے مراد بعض کے نزدیک تصدیق منطقی ہے۔ جو ظن اور یقین کو شامل ہے۔ اس تقدیر پر نفس ایمان میں زیادت اور نقصان کی گنجائش ہے لیکن صحیح یہی ہے کہ اس جگہ تصدیق سے مراد دلی یقین اور اذعان ہے نہ کہ معنی عام جو ظن کو بھی شامل ہیں۔

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اَنَا مُؤْمِنٌ '' حَقًّا اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اَنَا مُؤْمِنٌ '' اِنْشَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰی' درحقیقت ان میں نزاع لفظی ہے لیکن مذہب اول باعتبار ایمان حال کے ہے اور مذہب ثانی باعتبار ایمان انجام اور عاقبت ہے لیکن صورت استثناء سے کنارہ کرنا بہتر اور مناسب ہے۔ كَمَا لَا يَخْفٰى عَلَى الْمُنْصِفِ جیسا کہ منصف آدمی پر مخفی نہیں ہے۔



مکتوبات امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ

مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے اسرار شریعت اور معارف طریقت سے بھرپور گرانقدر مجددانہ مکاتیب

جلد اوّل

تصنیف

مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

حضرت مولانا قاضی عالم الدین نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ

شبیر برادرز
اردو بازار لاہور

اِسلامی عقائد و نظریات پر ایک عام فہم اور آسان کتاب

# کِتابُ العقائد

صدر الافاضل سید محمد نعیم الدین مراد آبادی



کُتب خانہ امام احمد رضا

# مرآۃ المناجیح

اردو ترجمہ وشرح

## مشکوٰۃ المصابیح

مصنف

جلد (ہشتم)

حکیم الامت مولانا مفتی احمد یار خان نعیمی بدایونی

نعیمی کتب خانہ گجرات

ج: وہ پیدا نہیں ہوا نہ فنا ہوگا۔ پیدا وہ چیز ہوتی ہے جو پہلے نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے ہے ہمیشہ رہے گا۔ سب کو وہی پیدا کرتا ہے۔ اُس کو کسی نے پیدا نہیں کیا وہی سب کو فنا کرتا ہے اُس کو کوئی فنا نہیں کرسکتا۔

س: کیا اکیلے اسی نے ساری دُنیا بناڈالی یا اور کوئی بھی اُس کے ساتھ شریک ہے؟

ج: کوئی اُس کا شریک نہیں سب اُس کے بندے ہیں اور اس کے پیدا کیے ہوئے ہیں۔ وہ اکیلا تمام جہان کا پیدا کرنے والا ہے۔ اُس کی بڑی قدرت ہے کوئی ذرہ بغیر اُس کے حکم کے ہل نہیں سکتا۔



## نبوت کا بیان

اللہ تعالیٰ نے خلق کی ہدایت اور رَہنمائی کے لیے جن پاک بندوں کو اپنے احکام پہنچانے کے واسطے بھیجا اُن کو نبی کہتے ہیں۔ انبیاء وہ بشر ہیں جن کے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی (۱) آتی ہے۔ یہ وحی کبھی فرشتہ کی معرفت آتی ہے کبھی بے واسطہ، انبیاء گناہوں سے پاک ہیں۔ ان کی عادتیں خصلتیں نہایت پاکیزہ ہوتی ہیں۔ اُن کا نام نسب، جسم، قول، فعل، حرکات، سکنات، سب اعلیٰ درجہ کے اور نفرت انگیز (۲) باتوں سے پاک ہوتے ہیں۔ انہیں اللہ تعالیٰ عقلِ کامل عطا فرماتا ہے۔ دُنیا کا بڑے سے بڑا عقلمند اُن کی عقل کے کروڑویں درجہ تک بھی نہیں پہنچ سکتا۔ انہیں اللہ تعالیٰ غیب (۳) پر مطلع فرماتا ہے وہ دن رات اللہ تعالیٰ کی اطاعت (۴) و عبادت (۵) میں مشغول رہتے ہیں اور بندوں کو اللہ تعالیٰ کے حکم پہنچاتے اور اس کا رستہ دکھاتے ہیں۔

نبوت بہت بلند اور بڑا مرتبہ ہے۔ کوئی شخص عبادت وغیرہ سے حاصل نہیں کرسکتا چاہے عمر بھر روزہ دار رہے، رات بھر سجدوں میں رویا کرے، تمام مال و دولت خدا کی راہ میں صدقہ کر دے اپنے آپ بھی اسی دین پر فدا ہو جائے مگر اس سے نبوّت نہیں پا سکتا۔ نبوت اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرمائے۔

نبی کی فرماں برداری اور اطاعت فرض ہے۔ انبیاء تمام مخلوق سے افضل ہیں اُن کی تعظیم و

(۱) وحی: پیغام الٰہی (۲) نفرت انگیز: نفرت پیدا کرنے والی (۳) غیب: چھپی چیزیں جو حواس اور عقل سے نہ معلوم ہو سکیں۔۱۲ (۴) طاعت: بندگی (۵) عبادت: پرستش (پوجا)

ے یعنی اللہ تعالٰی نے مجھے ذاتی شرافت بھی بخشی اور خارجی و بیرونی شرافتیں بھی،بنی ہاشم افضل ہیں مجھے بنی ہاشم سے پیدا فرمایا ہے "لَقَدۡ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ" بعض قرأت میں انفسکم میں ف کا فتحہ بمعنی نفیس ترین بہترین،یعنی تم میں وہ رسول تشریف لائے جو تم سب میں سب سے زیادہ نفیس اور شریف ہیں۔

۸ خیال رہے کہ عرب میں چھ طبقات ہوتے ہیں: شعب،قبیلہ،عمارہ،بطن،فخذ،فصیلہ،حضور ان چھ طبقات میں سے بہترین میں تشریف لائے۔خیال رہے کہ ہمیشہ انبیاء کرام اعلیٰ نسب اونچے خاندان میں تشریف لاتے رہے جیساکہ ہرقل والی حدیث سے معلوم ہوتا ہے۔بہترین شکل،بہترین آواز،بہترین اخلاق سے موصوف ہوتے ہیں،کشش والی ہر چیز اللہ انہیں بخشتا ہے۔یہ بھی خیال رہے کہ نبوت محض اللہ تعالٰی کے فضل سے ملتی ہے اس میں کسب کو یا کسی اور شرف کو دخل نہیں،ہاں جسے رب نے نبوت دی اسے ہر طرح اشرف بنایا،رب فرماتا ہے:"اَللّٰهُ اَعۡلَمُ حَيۡثُ يَجۡعَلُ رِسَالَتَهٗ" اور فرماتا ہے:"وَاللّٰهُ يَخۡتَصُّ بِرَحۡمَتِهٖ مَنۡ يَّشَآءُ" حضور انور تو نبیوں کے سردار ہیں بعد خدا تمام مخلوق سے بہتر آپ ہیں صلی اللہ علیہ وسلم۔

روایت ہے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے فرماتے ہیں لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ آپ کے لئے نبوت کب ثابت ہوئی فرمایا جبکہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے ا(ترمذی)



ا یعنی جب کہ حضرت آدم کے جسم میں روح پھونکی نہ گئی تھی اس وقت ہم نبی تھے۔اس حدیث کا مطلب یہ نہیں کہ ہم علم الٰہی میں نبی تھے کہ اللہ تعالٰی جانتا تھا کہ ہم نبی ہوں گے کیونکہ اللہ تعالٰی تو تمام انبیاء کرام کی نبوت کو جانتا تھا پھر اس میں حضور کی خصوصیت کیا،بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ حضور کی نبوت کا اعلان اس وقت ہوچکا تھا،فرشتے حضور پر کروڑوں سال سے درود پڑھ رہے تھے،تمام روحوں کے سامنے سارے نبیوں سے حضور پر ایمان لانے،آپ کی نصرت و مدد کرنے کا عہد و پیمان لیا گیا تھا"وَاِذۡ اَخَذَ اللّٰهُ مِيۡثَاقَ النَّبِيّٖنَ" الخ۔عرش اعظم،آسمان،جنت کے محلوں،دریچوں میں،وہاں کے درختوں کے پتوں پر،حوروں کی پتلیوں میں،فرشتوں کی آنکھوں میں،غلمان کے سینوں پر،طوبٰی کے غنچے و گل میں حضور انور کا نام لکھ دیا گیا تھا،ان شاءاللہ ہم لوگ بھی وہاں جاکر یہ ساری بہار اپنی آنکھوں دیکھیں گے۔صوفیاء فرماتے ہیں کہ عالم ارواح میں حضور سارے نبیوں کے نبی تھے،آپ ان کی روحوں کو تعلیم و تربیت دیتے تھے،سارے نبی حضور کے مدرسہ میں تعلیم حاصل کرکے دنیا میں تشریف لائے اور حضور سے سیکھے ہوئے علوم مخلوق کو سکھائے۔(اشعۃ اللمعات) اللھم صل علی سیدنا محمد والہ وصحبہ وسلم۔یہاں مرقات نے فرمایا کہ یہ حدیث مختلف الفاظ سے مروی ہے۔چنانچہ ابن سعد نے اور ابو نعیم نے حلیہ میں،طبرانی نے کبیر میں حضرت ابن عباس سے یوں روایت کی کنت نبیا و آدم بین الروح والجسد،امام احمد نے اور بخاری نے اپنی تاریخ میں اور حاکم نے اور ابونعیم نے دلائل میں حضرت ابوہریرہ سے مرفوعًا روایت کی کنت اول النبی فی الخلق واخرھم فی البعث ہم

رہی یہ بات کہ امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ اپنے کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بندہ لکھ چکے ہیں تو یہ بے شک صحیح ہے۔ یقیناً ہر
اہل ایمان کے لیے بندۂ سرکار مدینہ ہونا فخر ہے مگر اس سے یہ نتیجہ نکالنا کہ خود کو ان کا بندہ کہنا معاذ اللہ انہیں خدا کہنا ہے
یہ معترض اور اس کی جماعت کی عقل کے شایان ہے قرآن میں ہمارے غلاموں کو ہمارا بندہ فرمایا گیا۔ وانکحوا الایامٰی
منکم والصالحین من عبادکم وامائکم یعنی تم میں جو عورتیں بے شوہر ہیں ان کو بیاہ دو اور تمہارے بندوں اور
باندیوں میں جو لائق ہیں ان کا نکاح کر دو معترض بہادر اب یہی الزام خدا کو دو ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم
اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ لیس علی المسلم فی عبدہ ولا فرسہ صدقۃ مسلمان پر اس کے بندے اور
اس کے گھوڑے پر زکوٰۃ نہیں۔ یہ حدیث صحیح بخاری۔ صحیح مسلم اور باقی سب صحاح میں ہے امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی
اللہ تعالیٰ عنہ نے مجمع صحابہ میں صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو جمع فرما کر علانیہ برسر منبر فرمایا کنت مع رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم وکنت عبدہ وخادمہ۔ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا میں حضور کا بندہ تھا
اور حضور کا خدمت گار رہتا۔ یہ حدیث وہابیہ کے امام الطائفہ اسمٰعیل دہلوی کے دادا اور زعم طریقت میں پردادا پیر
شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی نے ازالۃ الخفاء میں بحوالہ ابوحنیفہ و کتاب الریاض النضرۃ لکھی اور اس سے سند لا کر
مقبول رکھی۔ مثنوی شریف میں قصۂ خریداری بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہے۔ سیدنا صدیق اکبر نے حضور پرنور صلی اللہ علیہ
وسلم سے کیا عرض کی شعر گفت ما دو بندگان کوئے تو۔ کردمش آزاد ہم بر روئے تو اللہ عزوجل فرماتا ہے قل یعبادی الذین
اسرفوا علٰی انفسہم لا تقنطوا من رحمۃ اللہ۔ ان اللہ یغفر الذنوب جمیعًا۔ انہ ہو الغفور الرحیم
اے محبوب تم اپنی تمام امت سے یوں خطاب فرماؤ کہ اے میرے بندو! جنہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اللہ کی رحمت
سے ناامید نہ ہو۔ بے شک اللہ سب گناہ بخش دیتا ہے۔ بے شک وہی ہے بخشنے والا۔
مہربان :۔ حضرت مولوی معنوی قدس سرہ مثنوی شریف میں فرماتے ہیں

بندۂ خود خواند احمد در رشاد
جملہ عالم را بخواں قل یعباد

[شمائم] امدادیہ میں قرآن کریم کا یہی مطلب ہونے کی تصریح [...] صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عمر فاروق اعظم اور مولانا
[...] کہ تمام جہان رسول [...]
روم علیہ الرحمہ کو بھی کیا شرک کا الزام دیں گے۔ نیز شاہ ولی اللہ صاحب کو کیا کہیں گے اور اپنے حکیم الامت تھانوی امداد
کے لیے کیا کہیں گے۔ اور شیخ محمود حسن دیوبندی رشید احمد گنگوہی کے لیے کہہ رہے ہیں۔ ع۔ عبید سود کا ان کے لقب ہے
یوسف ثانی) مرثیہ گنگوہی یعنی رشید احمد گنگوہی کے کالے غلام بھی یوسف ثانی ہیں۔ ان کے لیے بھی جواب سوچ رکھیے
آگے معترض صاحب بہادر منہ کھولتے ہیں۔ اور بعض معتقد تو کھلے طور پر بشریت سے انکار کر چکے ہیں۔ اسی گروہ کا
ہمنوا الہ آبادی کہتے ہیں" شعر

تجھے کہہ سکوں بشر میں یہ کہاں مری حقیقت
میں زمیں پہ مر رہا ہوں تری عرش تک رسائی

بہت برے ہیں وہ لوگ جو حضور کی بشریت سے منکر ہیں۔ خارج از اسلام ہیں۔ وہ ہمارے گروہ میں سے نہیں ہم
نہ بشریت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے منکر اور تمہاری طرح نہ انہیں ایسا بشر کہنے کے قائل جو عجز و نادانی میں ہمارے
برابر ہو۔ ہمارے نزدیک دونوں مردود جو ان کی بشریت کا منکر ہو وہ بھی اور جو انہیں اپنے جیسا کہے۔ وہ بھی لیکن معترض

انوارِ رضا
رحمۃ اللہ علیہ

ضیاء القرآن پبلی کیشنز گنج بخش روڈ لاہور

